بجھی عشق کی آگ اندھیر ہے
مسلمان نہیں راکھ کا ڈھیر ہے

حضرت علامہ اقبالؒ اپنی دور اندیشی سے یہی دیکھ کر رویا کرتے تھے اور خوب رویا کرتے تھے۔ آپؒ فرماتے تھے کہ "آج تو ہم لوگ زندہ ہیں جو لوگوں کے ایمانوں کی دولت قادیانی چوروں، ڈاکوؤں سے بچاتے ہیں اور انھیں ان کے کفریات سے آگاہ کرتے ہیں۔ لیکن کل جب ہم لوگ زندہ نہ ہوں گے اور مسلمانوں کو اس فتنے سے آگاہ کرنے والے باغیرت لوگ بھی نہ ہونے کے برابر ہوں گے تو اس وقت رسول اللہ ﷺ پر کیا بیتے گی۔ آپ ﷺ اپنی قبر انور میں کس قدر پریشان اور رنجیدہ ہوں گے۔"

اگر ہم یہ کہتے ہیں کہ ہمارا اللہ سے ناطہ ہے، رسول اللہ ﷺ سے تعلق ہے، کتاب اللہ سے واسطہ ہے تو بتایئے ہم نے اللہ تعالیٰ، اس کے پیارے رسول معظم اور اس کی کتاب مقدس کے دشمنوں، قادیانیوں کے خلاف کیا کام کیا؟ کیا جدوجہد کی؟ کیا آواز اٹھائی؟

اگر ہم نے اس سلسلہ میں کچھ نہیں کیا تو ہم اپنے دعوے میں جھوٹے ہیں۔ اس لیے آیئے ہم اپنے گریبانوں میں منہ گھسیڑ کر سوچیں کہ ہم کون ہیں؟ مسلمان یا......؟

مسلمانو! اگر ہمیں ہلکی سی چوٹ لگ جائے اور تھوڑا سا خون بہہ نکلے تو پورے جسم میں ایک ارتعاش کی کیفیت پیدا ہو جاتی ہے۔ دماغ کے افق پر پریشانی کی بادل چھا جاتے ہیں، چہرے پر تشویش کا رنگ صاف دکھائی دیتا ہے، آنکھوں کے سامنے غم کے بگولے محوِ رقص لگتے ہیں، دل کی دھڑکنوں میں تیزی آجاتی ہے، ٹانگیں حرکت کرتی ہیں اور پاؤں فوراً کسی اچھے ڈاکٹر کے کلینک کی طرف بھاگتے ہیں۔ زبان بے تکان بولتے ہوئے ڈاکٹر کو سارا قصہ غم سناتی ہے۔ اکھڑتی ہوئی سانسیں اور چہرے سے ٹپکتی پریشانی ڈاکٹر کی ہمدردیاں حاصل کرنے کی بھرپور کوششیں کرتی ہیں۔ ڈاکٹر فوراً مرہم پٹی کا اہتمام کرتا ہے، ٹیکہ لگاتا ہے، دوائی دیتا ہے اور پھر کندھوں پر شفقت بھرا ہاتھ پھیرتے ہوئے تسلی و تشفی کے کلمات ادا کرتا ہے۔ تب کہیں جا کر جان میں جان آتی ہے۔

لیکن دوستو! تصویر کا دوسرا رخ یہ ہے کہ مرزا قادیانی اور مرزائی امت نے ایک بھیانک سازش کے تحت اسلام کے سر میں ارتداد کا تیز کلہاڑا دے مارا ہے، جس سے چہرہ اسلام اور جسم

اسلام لہولہو ہے۔

سوچیے کہ اسلام کو اس مظلوم حالت میں دیکھ کر کبھی ہمارے دل پر چوٹ لگی؟ کبھی ہمارے جگر میں چبھن ہوئی؟ کبھی ہماری آنکھوں سے آنسوؤں کے قطرے گرے؟ کبھی ہمارا سر چکرایا؟ کبھی ہمارا دماغ مجروح ہوا؟ کبھی ہمارے اعصاب مضطرب ہوئے؟ کبھی ہمارے ہاتھ کلہاڑے کی طرف بڑھے؟ اتنے بڑے سانحے پر کبھی ہماری زبان نے احتجاج کیا؟

آؤ سوچیں، فکر کریں، خود کو پرکھیں اور کھنگالیں کہ ہم کتنے ظالم ہیں؟ ہم کتنے خود پرست ہیں؟ اپنے جسم پر ہلکی سی چوٹ پر اتنا بڑا طوفان لیکن اسلام کے لہولہان چہرے کو دیکھ کر قبرستان کی خاموشی۔ ہائے اسلام سے یہ بے وفائی، بے رخی اور بے اعتنائی ہمیں کہاں لے جا رہی ہے اور کہاں لے جائے گی۔

؎ پوچھ رہی ہے یہ جرس، اہل جنوں کو کیا ہوا
دیکھ رہی ہے، رہگزر، اہل وفا کدھر گئے

مسلمانو! یاد رکھنا اگر ہم آج بھی بیدار نہ ہوئے، اگر ایسی سنگین صورت حال کے باوجود ہم نے دین محمدی ﷺ کے چار سو فصیلیں قائم نہ کیں، اگر اب بھی ہم لوگ قادیانی مرتدوں کے خلاف محاذ آرا نہ ہوئے اور یونہی خواب خرگوش کے مزے لوٹتے رہے تو قریب ہے کہ قہر خداوندی ہم پر ٹوٹ پڑے، ہماری نسلیں برباد کر دی جائیں، آسمانی بجلیاں ہمیں جلا کر خاکستر کر دیں۔ بپھری ہوئی آندھیاں ہمیں اس زور سے پٹخ پٹخ کر ماریں کہ ہمارے چیتھڑے اڑ جائیں۔ ہولناک سیلاب ہمیں کوڑے کرکٹ کی طرح بہا لے جائے اور ہماری پھولی ہوئی بدبودار لاشیں عبرت کی تاریخ بن جائیں۔

؎ دیکھنا یہ جس کا عالم رہا تو ایک دن
اک بگولا آئے گا سب کچھ اڑا لے جائے گا

میری دعا ہے کہ خدا ہم سب کو ایسے برے وقت سے بچائے، حضور پرنور جان عالم ﷺ کی عزت و ناموس اور تاج ختم نبوت کی حفاظت کرنے کی توفیق بخشے، شمع اسلام کا پروانہ بنائے اور غیرت صدیقؓ سے نوازتے ہوئے ہمیں ایسا آتش فشاں بنا دے جو تمام قادیانیت پر پھٹ کر

اسے ریزہ ریزہ کردے۔

خرد کی گتھیاں سُلجھا چکا میں
میرے مولا! مجھے صاحب جنوں کر دے

تاکہ کل مرتے وقت ہم بھی اہل دنیا کے سامنے سربلندی سے یہ کہہ سکیں۔

لحد میں عشق رخ شاہ ﷺ کا داغ لے کر چلے
اندھیری رات سنی تھی چراغ لے کر چلے

☆☆☆☆